مسلمان ہوجانے کا حکم دیا ہے۔ مگر وہ مرید اسکے باوجود کہ سر آغا خان کے حکم کو خدا کا حکم سمجھتے ہیں۔ برادری کے بندھن کے سبب دُگدا میں پڑے ہوئے ہیں۔ اگر ان کو بھی مسلمان قوم اپنی برادری میں شریک کرلینے اور شادی بیاہ کے لین دین کا یقین دلائے تو آج بیس لاکھ ہندو کھلم کھلا مسلمان ہوجائیں۔

لہٰذا جمیعتِ علمار کے محکمہ تبلیغ و دعوت کو ایک خاص جلسہ کرکے اس مسئلہ کو حل کرلینا چاہیے یہ ایسی بات ہے کہ اگر اس کا حل ہو گیا اور مسلمان بحیثیت قوم اس ضرورت کو سمجھ گئے تو ایک کروڑ ہندو اسلام میں شریک ہوجائیں گے۔

میں یہ نہیں کہتا کہ نسب اور کفو کی شرط کو بالائے طاق رکھدیا جائے۔ نہ میں یہ چاہتا ہوں کہ ڈاکٹر گور کی تجویز پر عمل کرکے ہر قوم میں مسلمان شادیاں کرنے لگیں۔ میری خواہش تو صرف یہ ہو کہ معاشرت کے شرعی حقوق کا تحفظ کرکے قومی رشتہ اخوت کو اصلی شان میں نمایاں اور مستحکم کیا جائے تاکہ نومسلم اقوام کو معلوم ہو کہ ان کی برادری بہت عظیم الشان ہے اور اسکی باہمی ہمدردی ہر غیر مسلم قوم سے زیادہ ہے شادیاں کرنے کے لیے تو ہر برادری یا اس کے قریبی نسل والے آپس میں سمجھوتہ کرسکتے ہیں یا جمیعتِ علماء ان کو مناسب مشورے دے سکتی ہے البتہ میل جول اور شادیوں کی شرکت اور دکھ درد میں ہمدردی کو پوری وسعت کے ساتھ عمل میں لانے کی ضرورت ہے۔ آغاخانی اور بوہرے وغیرہ بہت سے مسلمان ایسے ہیں جو مسلمانوں کی قومیت سے الگ تھلگ رہتے ہیں اگر ہم ان کی طرف محبت کی نظریں اٹھائیں تو وہ بھی الفت سے ہماری طرف متوجہ ہوں گے اور اس سے ہماری برادرانہ قوت چوگنی ہو جائے گی اور اس قوت کو حفاظت و اشاعتِ اسلام کے مراحل میں مددگار بنایا جاسکے گا ایسے وقت کہ سر آغاخان نے اپنی جماعت کو مسلمانوں سے میل جول بڑھانیکا حکم دیا ہے جمیعت علماء کا فرض ہے

کہ وہ بھی مسلمانوں کو اس جماعت سے ارتباط پیدا کرنیکا مشورہ دے۔ عقائد فروعی کے اختلافات پر نظر کرنے کا یہ وقت نہیں ہے۔

قصہ مختصر حفاظت و اشاعت اسلام کے ہر میدان میں داعیانِ اسلام کو برادری کی قوت پیش نظر رکھنی چاہیے کہ یہ سب سے بڑی قوت ہے اور اسی سے اشاعت اسلام کو بڑی تقویت حاصل ہوگی اور آریہ سماج کے حملہ کا آسانی کے ساتھ جواب اور رد ہو جائے گا۔ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو غور کی توفیق دے آمین۔

## وہ چیزیں جن کے اندر قبول اسلام کی ترغیب پائی جاتی ہے یا جن کو دعوت اسلام میں بطور حکمت کے کام میں لایا جا سکتا ہے

تعزیے اور مراسم محرم حضرت علیؓ اور حضرت امام حسینؓ کی شہرت حضرت بڑے پیر کی گیارھویں اور ان کی کرامتیں زندہ پیروں کی کرامتیں اور دعاؤں کی تاثیر کی شہرت اور پیروں کی دعا سے بے اولادوں کے اولاد ہونا یا بچوں کا زندہ رہنا یا بیماریوں کا دور ہونا یا دولت کی ترقی یا مقاصد قلبی میں حیرت معمولی کامیابی ہونا۔ بد دعاؤں کا خوف۔ مقاصد مذکور کی تباہی سے ڈر۔ وبا۔ خشک سالی یا اور مصائب کی آمد کا اندیشہ۔ اذان کا مطلب سمجھانا اور جگہ جگہ اذان کا رواج دینا۔ نماز با جماعت کا رواج دینا اور اسکی خوبی کو ذہن نشین کرانا۔ جماعت ایسے مقامات پر کرنا جس کو غیر مسلم دیکھ سکیں۔ اسلامی مساوات کی عملی خوبیوں کو بتانا۔ کھانے نماز پڑھنے بیاہ شادی کرنے میں مسلمانوں کے ادنیٰ اعلیٰ افراد کا مساوی ہونا اور کمین ذاتوں کو بتانا کہ عیسائیوں اور آریوں میں یہ خوبی نہیں ہے۔ فال رمل۔ نجوم۔ جفر۔ ہندو فقراء کے اور مسلمان فقراء کے کلام کو دیہات

قصبات میں گانا اور اس گانے کو گھر بہ گھر رواج دینا۔ ایسی اسلامی خبریں بنانا جن سے ادنیٰ ذات کے غیر مسلموں کو حیرت اور تعجب پیدا ہو اور ہر جگہ اس کا چرچا ہونے لگے۔ مجذوبوں کی بڑ۔ قصبات اور دیہات میں ایسے جلوس نکالنا جن سے اقوام غیر مسلم متاثر ہوں اور پھر اس تاثر سے قبول اسلام کا کام لیا جا سکے۔

ادنیٰ ذات کے غیر مسلم بیماروں کی مخلصانہ تیمار داری کرنا اور بالکل مساوی انداز سے ان کا ہمدرد ہونا چمار یا حلال خور جیسے لوگ مسلمان ہوں تو بڑے بڑے آدمیوں کا ان کے ساتھ مجمع عام میں کھانا اور گلے ملنا اور پاس بٹھانا اخبارات میں ان غیر مسلموں کی حمایت کرنا جن کو اعلیٰ ذات کے لوگ حقارت اور نفرت سے دیکھتے ہیں ایسی نظمیں گانے والوں کو یاد کرانا اور نئی تصنیف کرنا جن میں اسلامی مساوات اور مسلمانوں کی کرامتیں اور غیر مسلموں کے ان کاموں کا ذکر ہو جو ادنیٰ ذات والوں کے ساتھ اعلیٰ ذات والے برتا کرتے ہیں اور جن سے ادنیٰ ذات والوں کو دکھ ہوتا ہے اور ان کی ذلت ہوتی ہے۔ فقیروں کے لیے ایسی کتابیں تصنیف کرنا جو وہ غیر مسلم گھروں کے سامنے بھیک مانگنے میں گائیں اور جن سے عام طبائع پر اسلام کی خوبی اور غیر اسلام مذاہب کا نقص ظاہر ہوتا ہو غیر مسلموں کی شادی غمی میں محبتانہ شریک ہونا۔ خصوصاً ادنیٰ ذات والوں سے میل جول مساویانہ کرنا۔ چماروں حلال خوروں اور سب ادنیٰ ذات والوں کے عقائد کی تفصیلات معلوم کرنا اور داعیان اسلام کو ان سے آگاہ کرنے کے لیے رسائل میں قلمبند کرانا۔ غیر مسلموں یا نومسلموں کے سامنے اپنے باہمی اختلافات کو ظاہر نہ ہونے دینا اور اختلافی مسائل ان کو نہ سنانا انگریزوں کے سیاسی طرز نفوذ سے سبق حاصل کرنا یعنی جس طریقہ سے وہ ملکوں پر قبضہ کرتے ہیں اس

طریقہ کو غور سے دیکھ کر دعوت اسلام میں استعمال کرنا۔ عیسائی مشن کے ہر حصہ پر تفصیلی غور کرنا اور ان کی ہر بات سے خبردار رہنا اور جو باتیں اس قابل ہوں جن سے فائدہ اٹھایا جاسکے ان کو اپنی دعوت اسلام کی حکمتوں میں شریک کر لینا۔ آریہ سماج کی ہر خفیہ وعلانیہ تحریک کے خبردار رہنے کی مسلسل شب و روز کوشش کرنا اور کوئی بات اس قابل ہو تو اسکو لیکر اپنے ہاں دعوت اسلام میں استعمال کرنا۔ غیر مسلموں کے مذہب یا مذہبی پیشواؤں کو برا نہ کہنا اور کیسا ہی اشتعال دلایا جائے پھر بھی ضبط سے کام لیکر درگزر کرنا۔ مناظرہ اسی وقت کرنا کہ بغیر اسکے چارہ نہ رہے ورنہ مناظرہ کو ٹال دینا اور اپنا کام چپ چاپ کرنا۔ اخبارات میں دعوت اسلام کے طریقوں یا اپنی کامیابی کی خبروں کو شائع نہ کرانا اور اگر ضرورت ہو تو ایسے طریقہ سے شائع کرانا جس سے اسلامی حکمتیں اور تدبیریں عام نہونے پائیں۔ داعیان اسلام کو شہرت طلبی اور ظاہری واہ واہ کے شوق سے محفوظ رکھنے اور بےریا کام کرنے کی تدبیریں کرنا جہاں تک ممکن ہو ایسی باتیں سوچنا جن میں مالی خرچ کم ہو اور داعی مالی طمع میں مبتلا نہ ہو جائیں۔ آغاخانی مشن کی حکمتوں سے داعیان اسلام کو آگاہ کرنا اور آغاخانیوں کو شریک عمل کرنے کی کسی جگہ ضرورت ہو تو بلا تعصب شریک کر لینا قادیانی طرز فصاحت و تبلیغ سے مناسب فائدہ حاصل کرنا اور اصولی ضرورت ہو تو دعوت اسلام کے مقصد میں ان کو شریک کار کر لینا ہر فرقہ اور ہر عقیدہ کے مسلمانوں سے دعوت اسلام کے احکام پر پوری اطاعت سے عمل کرنا۔ داعیان اسلام یا دعوت کے کسی حصہ کے کارگذاروں کو خود پابند اسلام ہونا۔ اپنی سعی اور سب حکمتوں کو خدا کی امداد پر منحصر سمجھنا اور ہر وقت اسکی نصرت کو اپنے ساتھ یقین کرنا کسی تکلیف سے نہ گھبرانا اور سب محنتوں اور تکلیفوں کو باعث اجر آخرت تصور کرنا اور کسی ایسی حکمت پر عمل کرنے میں جو بظاہر اصلی معلوم نہو یہ نیت کرنا کہ دعوت اسلام کی لڑائی کے لیے اس کی

ضرورت ہے اور سوچ لینا کہ نیت میں اور کوئی ذاتی غرض شریک ہو اور اگر کوئی ذاتی غرض ہو تو اس حکمت کو ترک کر دینا اور اللہ تعالیٰ سے استغفار کرنا۔

دعوت اسلام کے لئے داعیان اسلام کو پورا باخبر رہنے کی بڑی ضرورت ہے اس واسطے ایک خاص محکمہ خبر رسانی قائم کرنا چاہیے جس کے فرائض یہ ہوں

## محکمہ خبر رسانی کی تفصیل

۱۔ عیسائیوں کے جس قدر اور جہاں جہاں مشن ہیں ان کی پوری تفصیل محکمہ اعلیٰ میں قلم بند رہنی چاہیے۔

۲۔ آریوں کے جس قدر اور جہاں جہاں سماج ہیں ان کی پوری تفصیل بھی خبر رسانی کے محکمہ اعلیٰ میں قلم بند ہونی چاہیے۔

(۳) کسی اور غیر مسلم قوم کی طرف سے اگر کوئی مذہبی اشاعت یا دعوت و اشاعت سے مشابہ کام شروع ہو تو اسکی معلومات بھی اعلیٰ محکمہ خبر رسانی میں قلم بند رکھی جائے۔

۴۔ عیسائیوں آریوں اور دیگر غیر مسلم اقوام کے طریق اشاعت مذہب کی تمام تدبیریں اور حکمتیں پوری وضاحت سے معلوم کی جائیں اور ان کی یادداشت دفتر اعلیٰ میں رہے اور ان سے داعیانِ اسلام کو آگاہ کیا جاتا ہے اور دعوت شروع کرنے سے پہلے معلوماتِ موجودہ سے آگاہ کر دیا جائے۔

۵۔ کسی صوبہ قصبہ۔ شہر۔ گاؤں میں کوئی ایسی بات پیش آئے جس سے مذہب اسلام کو صدمہ پہنچتا ہو تو اس علاقہ کے خبر رساں اپنے مقامی صوبہ کے خبر رساں افسر کو خبر دیں اور وہ مرکزی محکمہ کو فوراً مطلع کر دیں۔

۶۔ یہ محکمہ تار اور خطوط کے لئے مرموز اور خفیہ اشارات مقرر کرے اور اسی میں خبریں آیا جایا کریں (لیکن یہ کام ترقی پانے کے بعد ہونا چاہیے ابھی ضرورت نہیں ہے

۷۔ کسی غیر مسلم قوم یا مسلمان مگر ناواقف اسلام قوم میں عیسائی یا آریہ یا اور کسی قوم کا داعی جائے۔ یا وہاں اس قسم کا کوئی کام شروع ہوتا معلوم ہو تو اس علاقہ کے خبر رساں فوراً اس کی اطلاع محکمہ کو دیں۔

۸ کسی جگہ حفاظت یا دعوت یا اشاعت اسلام کا کام کرنا ہو وہاں محکمہ خبر رساں کو جگہ جگہ اپنے آدمی مقرر کرنے چاہئیں جو باشندوں کے خیالات اور رسم و رواج اور ان باتوں سے آگاہ ہوں جن کا بندوبست مفید ہو سکے

۱۰ کوشش کی جائے کہ مسلمان بغیر معاوضہ کے خدمت دین سمجھ کر یہ کام کریں اور اگر کسی جگہ خرچ کرنے کی ضرورت ہو تو بہت تھوڑا خرچ کیا جائے۔ انگریزی محکمہ جاسوسی کی طرح اندھا دھند خرچ نہ ہو۔

۱۱۔ انگریزی خفیہ پولس والوں اور علانیہ پولیس والوں سے قرارداد کر لی جائے کہ اگر ان کو غیر مسلموں کی کسی خلاف اسلام سازش یا تدبیر کا علم ہو تو وہ محکمہ کو خبر دے دیں یا محکمہ کا آدمی وہاں جا کر خبر لے آیا کرے

۱۲ خود انگریزی خفیہ پولیس اور علانیہ پولیس کے مسلم اہل کاروں کو چاہیے کہ اگر وہ محکمہ دعوت سے قرارداد کرنا مصلحت کے خلاف سمجھیں تو براہ راست اعلیٰ محکمہ خبر رسانی دعوت اسلام کو خبر بھیجا کریں اور ثواب آخرت حاصل کریں

۱۳ داعیان اسلام کے چال چلن اور طریق کار کی بھی پوری نگرانی رکھنی چاہیے۔ خبر رساں ہر وقت اس کا خیال رکھیں اور علاقہ کے محکمہ کو خبر بھیجیں۔ مگر ذاتی عداوت کے سبب کسی کو بدنام نہ کریں کہ خدا کے سامنے ان کو جواب دینا ہوگا اور محکمہ اعلیٰ کی تفتیش میں خبر سچ نہ ہوئی تو شرمندگی بھی ہوگی۔

۱۴ عیسائیوں اور آریوں کے مرکزوں یا ان کے لیڈروں کے ہاں خانساماؤں بہروں، کہاروں۔ چپڑاسیوں، کمپوڈروں، بھیک مانگنے والے فقیروں جھاڑو

دینے والوں، مردوں یا عورتوں۔ دھوبیوں، حجاموں، مزدوروں معماروں۔ اور خدمت گاروں وغیرہ سے خبریں لینے کا کام لینا چاہیے۔

۱۵۔ معلومات کسی نئے منصوبہ یا نئے ارادہ یا تجویز کی بابت ہونی چاہیے ایسی باتیں جن کا علم بغیر اس کوشش کے ہو سکتا ہو حاصل کرنی ضروری نہیں ہیں۔

۱۶۔ جو لوگ یہ خبریں لائیں انکو اجر آخرت کی بشارت دیجائے ورنہ ضرورت ہو تو خبر کی اہمیت کو دیکھ کر تھوڑا سا نقد معاوضہ دیدیا جائے اگر خبر رساں اسکا خواہشگار ہو

۱۷۔ علاقوں کے محکمہ میں افسر وہ مسلمان مقرر کئے جائیں جن کو انگریزی محکمہ خفیہ پولس کا تجربہ ہو اور دل میں اسلام کا درد بھی رکھتے ہوں یا جو تعلیم اور سمجھ اور دیانت میں اچھے ہوں

۱۸۔ سیاح، درویش، رمال، نجومی، مجذوب، فقیر، تعویذ دینے والے عامل پٹواری، اندھے بھکاری، محتاج فقیر، فقیر عورتیں جو گھروں میں جا سکیں، سبزی بیچنے والے مرد اور عورتیں اور غیر مسلموں کے خانگی خدمت گاروں سے بھی خبر رسانی کا کام لینا چاہیے۔

۱۹۔ اس کی احتیاط رکھنی چاہیے کہ خبر سانوں کی سمجھ اور علم کو پہلے پرکھ لیا جائے کہ کس قسم کی خبر لانیکو اُنسے کہا جا سکتا ہے اور کس طریقہ سے اُن سے کہا جائے کہ خود ان کو نقصان نہو یا وہ بجائے خبر لانے کے یہاں کا راز دوسروں سے نہ کہدیں۔

غرض یہ ہے کہ یہ خبر رسانی کا کام حفاظت اور دعوت اور اشاعت اسلام کے لئے از حد ضروری ہے۔ مگر جس قدر ضروری ہے اسی قدر مشکل ہے۔ اس واسطے تجربہ کار لوگوں کی افسری میں اسکو دینا چاہیے۔

(رسالہ کے ابتدائی دو ایڈیشنوں میں یہ عبارت شائع ہوئی تو اس پر آریہ حضرات نے طوفان برپا کر دیا۔ حالانکہ مسلمانوں نے اس تجویز پر خاک عمل نہ کیا۔ لیکن امید ہے کہ کبھی نہ کبھی کسی کو توجہ ہو گی اس واسطے میں اس عبارت کو خارج نہیں کرتا)

## ہر مسلمان کو داعی اسلام بننا چاہئے

یہ بڑی غلطی ہے کہ صرف علما و مشائخ پر دعوت و تبلیغ اسلام کو منحصر سمجھ لیا گیا ہی اسلام نے ہر مسلمان پر دعوت و تبلیغ کو لازمی قرار دیا ہے۔ لیکن بہت لوگ اپنی قوت کو سمجھتے ہی نہیں اور انکو یہ بتانا ضروری ہے کہ وہ دعوت اسلام کا کون سا کام کر سکتے ہیں۔

ذیل میں کام کرنے والوں کی ایک فہرست درج کی جاتی ہے اگر ذیل کے تمام طبقات میں دعوت و تبلیغ کی تحریک پیدا ہو گئی اور ہر مسلمان نے جوش صداقت سے کام شروع کر دیا تو تھوڑے عرصہ میں بے شمار نئے آدمی مسلمان بھی ہو جائیں گے اور پرانے مسلمانوں کی آریہ حملوں سے حفاظت اور حصار بندی بھی بخوبی ہو جائے گی اور پھر کسی حریف کو مسلمانوں کے عقائد برگشتہ کرنے کی ہمت نہ رہے گی۔

## یاد رکھو

دعوت اور تبلیغ زبان اور عمل کی ایک لڑائی ہے اور لڑائی میں ہمیشہ فتح ہی نہیں ہوتی شکست بھی ہوا کرتی ہے۔ اس واسطے مسلمانوں کو اگر کسی جگہ ناکامی ہو تو اس سے پست ہمت نہ ہونا چاہیے کیونکہ سعی اور محنت کرنیوالوں سے پروردگار کا وعدہ ہے کہ آخر کار وہی فتحیاب و کامیاب ہونگے اگر مسلمان سعی و عمل میں مصروف رہے تو آسمانی نصرت انکا ساتھ دے گی اور وہ اسلامی علم کو ہندوستان کے ہر گوشہ میں نصب کر دیں گے۔

## ان طبقات مسلمین کی تقسیم جن کو کام کرنا چاہیے

(۱) مشائخ (۲) علماء (۳) والیان ریاست (۴) کاشتکار (۵) دستکار (۶) تجار۔

(۷) ملازم پیشہ (۸) سیاسی لیڈر و ایڈیٹر شعرا و مصنفین (۹) ڈاکٹر و حکیم (۱۰) گانے والے (۱۱) گداگر (۱۲) جنتر رساں۔

## زمرۂ مشائخ

(۱) سجادہ نشین (۲) مرید کرنیوالے فقرا (۳) نیاز اور میلاد کرنیوالی اصحاب (۴) عامل تعویذ گنڈے کرنیوالے (۵) سیاحت کرنیوالے تارک دنیا درویش (۶) رمل، نجوم، جفر کا کام کرنیوالے (۷) نیم ہوشیار مجذوب داور وہ لوگ جو اس زمرے میں میری یادداشت سے رہ گئے ہوں۔

## زمرۂ علماء

(۱) فتوے دینے والے سنی شیعہ علما (۲) درس دینے والے سنی شیعہ علماء (۳) وعظ کہنے والے (۴) مناظرہ کرنیوالے (۵) مساجد کے امام (۶) قاضی (۷) دیہاتی مکاتب کے مدرس اور میاںجی (۸) علم دین پڑھنے والے طالب علم (۹) علم دنیا پڑھنے والے طالب علم (۱۰) وہ عورتیں جو وعظ و درس و تعلم کا کام کرتی ہیں۔ یا وہ لوگ جو میری یادداشت سے رہ گئے ہوں

## والیان ریاست

(۱) بڑی بڑی ریاستوں کے مالک (۲) چھوٹی جاگیروں یا زمینداریوں کے مالک (۳) برادریوں کے چودہری اور پنچ (۴) ذیلدار اور نمبردار (۵) بڑی ریاستوں کے باثر عہدہ (۶) دار یا وہ جو میری یادداشت سے رہ گئے ہوں)

## کاشتکار

(۱) زراعت پیشہ (۲) مالی اور باغبان (۳) زرعی کام کے مزدور یا وہ جو میری

یادداشت سے رہ گئے ہوں۔

## دستکار

(۱) سونے چاندی کی چیزیں بنانے والے (۲) لوہے کے کاریگر (۳) مٹی کے کاریگر (۴) لکڑی کے کاریگر (۵) پتھر کے کاریگر (۶) روئی اور کپڑے کا کام کرنے والے (۷) کاغذ کا کام کرنے والے (۸) مصور (۹) ہر قسم کے دستکار۔

## تجّار

ہر قسم کے تھوک فروش (۲) ہر قسم کے خوردہ فروش (۳) پھیری کرنے والے (۴) دور دراز ممالک میں تجارت کرنے والے (۵) دلال اور وہ جو تجارت کے ذیل میں آتے ہوں

## ملازمت پیشہ

(۱) دفتروں کے اعلیٰ عہدہ دار (۲) دیہات کے پٹواری (۳) قصبات کے پوسٹ ماسٹر (۴) قصبات اور دیہات کے پولس افسر اور سپاہی (۵) بحری ملازمین (۶) ڈاکٹر اور کمپوڈر (۷) خفیہ پولس کے ماتحت چھوٹے عہدہ دار (۸) کانوں ملوں اور بڑے بڑے کارخانوں کے وہ عہدہ دار جن کے ماتحت کچھ آدمی ہوں (۹) خانساماں اور بہرے (۱۰) ریلوے ملازمین اور ان کے علاوہ وہ سب جو ملازمت کے ذیل میں آتے ہوں۔

## سیاسی لیڈر، اڈیٹر، شعرا و مصنّفین

(۱) خلافت کے لیڈر (۲) کانگرس کے لیڈر (۳) ہر زبان کے مسلم اخبارات و رسائل کے اڈیٹران (۴) ہر زبان کے مسلم شعرا (۵) ہر زبان اور ہر علم کے مسلم مصنفین زیادہ سے زیادہ ..... ذیل میں آسکتے ہوں۔

## اہل طب

(۱) آزاد مطب کرنے والے ہر قسم کے ڈاکٹر (۲) آزاد مطب کرنے والے ہر قسم کے دیسی حکیم (۳) بیمار داری کرنے والے مسلمان اور وہ سب جو اس ذیل میں آتے ہوں۔

## گانے والے

(۱) ہر قسم کے قوال (۲) گویّے اور سازندے (۳) ہر قسم کے باجے بجانے والے (۴) گانے کے شوقین عام خوش آواز لوگ اور وہ سب جو اس ذیل میں آتے ہوں۔

## گداگر

(۱) خاندانی پیشہ ور فقیر (۲) گانا گا کر بھیک مانگنے والے (۳) اندھے بھکاری۔ (۴) مونڈ چرے فقیر (۵) چوڑی والے فقیر جو لوہے کی چوڑیاں ہاتھ میں ڈال کر لکڑی سے ان کو بجاتے ہیں (۶) گداگر عورتیں جو گھر میں جا سکتی ہوں اور وہ سب جو اس ذیل میں آئیں۔

## خبر رساں

(۱) خفیہ پولس کے مسلمان اہل کار اگر کچھ وقت قوم کو دیں (۲) پنشن یافتہ خفیہ پولیس والے (۳) جن کو لباس اور صورت بدلنے میں مہارت ہو اور جو کئی زبانیں جانتے ہوں (۴) گداگر خصوصاً گداگر عورتیں اور وہ ادنےٰ پیشے کرنے والے جو ہر جگہ جا سکتے ہوں یا سیاح درویش (۵) مشائخ علماء۔ زمیندار، کاشتکار۔ تجار۔ ملازمین۔ علم پیشہ ڈاکٹر و حکیم گانے والوں وغیرہ میں سے ہر شخص جو اپنی سمجھ اور عقل کے موافق خبر رسانی

کا کام کرنا چاہیے (۶) نیم ہوشیار مجذوب۔

# تقسیم عمل

تقسیم عمل میں اس بات کا خصوصیت سے لحاظ رکھا جائے کہ ہر جماعت کے ہاتھ میں ایسے اختیارات ہوں جن میں کوئی دوسری جماعت دخل نہ دے سکے۔

مسلمانوں کے کام میں ہمیشہ اسی بات کی خرابی ہوتی ہے کہ وہ تقسیم عمل نہیں جانتے ایک شخص کے ہاتھ میں کئی کئی متضاد اختیارات دیدیتے ہیں اور اس کا نتیجہ باہمی کشمکش اور اختلافات کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔

تقسیم عمل میں خیال رکھنا چاہیے کہ منتظم جماعت کے افراد تجربہ کار، دور اندیش۔ اور دیانت داری میں مستند ہوں۔

بڑے بڑے نامور آدمیوں ہی کو ان کی شہرت کے سبب منتظم قرار دینا بعض اوقات مفید نہیں ہوتا۔ منتظم وہ ہوں جن کو سوائے اس ایک کام کے نہ گھر کا کچھ کام ہو نہ باہر کا کچھ اور کام ہو۔ چاہے وہ مشہور نہ ہوں مگر عملی تجربہ اور دیانت داری کی صفات ضرور رکھتے ہوں۔

منتظم عملہ کے لیے سب سے زیادہ چھوٹے چھوٹے مدرسوں اور کمیٹیوں کا قائم کرنا ضروری ہے۔ جہاں نومسلم اقوام اور ان کے بچوں کو اسلام کے ضروری ارکان سے آگاہ کیا جا سکے۔

دوسری بات بھی بہت ضروری ہے کہ واعظوں، منتظموں اور مناظرہ کرنے والوں کی جماعتیں علیحدہ علیحدہ مقرر کی جائیں۔ ایک ہی شخص سے دو کام لینے مناسب نہیں ہیں بلکہ اس میں بڑا نقصان ہے۔

محکمہ دعوت و تبلیغ کو سب سے زیادہ اس کی احتیاط رکھنی ہو گی کہ شیعہ سنی اور صوفی

دہلی کے اختلافات پیدا ہوں۔ اس کی بہتر صورت یہ ہے کہ ہر فرقہ کے کارکن علیحدہ علیحدہ مرتب کئے جائیں۔ خلط ملط کرنا خطرناک ہو گا۔

موسیقی کی شاخ تبلیغ و دعوت کے لئے قائم کرنی بہت ضروری اور مفید ہے۔ علماء کو اس میں تامل ہو تو مشائخ کی طرف سے جداگانہ شاخ قائم کر لی جائے مگر اس کام کے نتائج کی اطلاع دعوت و تبلیغ کے مرکز کو دینی ضروری ہے تاکہ مرکزی قوت ہر چیز سے آگاہ رہے۔

حاصل مقصد یہ ہے کہ تقسیم عمل بہت ہی ضروری ہے۔ یہ عمدہ ہو گیا تو خدا نے چاہا ساری مشین عمدگی سے چلنے لگے گی۔

## کن قوموں اور کن مقامات میں کام کیا جائے

اس کا فیصلہ تو وقت کی ضرورت کرے گی مگر میرے خیال میں سب سے زیادہ ضرورت دعوت اور تبلیغ کی ان ادنیٰ اور کمین ذاتوں میں ہے جو ہندوؤں کی نظروں میں بہت ذلیل ہیں۔ خصوصاً چماروں اور حلال خوروں میں پوری سعدی سے کام کرنا چاہئے بہت سے چمار عیسائی ہو گئے ہیں ہم اُن کو مسلمان کر سکتے ہیں یا جو عیسائی نہیں ہوئے ہیں ان کو مسلمان کرنے میں آسانی ہو گی۔

گونڈ بھیل، کنجر اور خانہ بدوش قومیں پیام اسلام سننے کے حقدار ہیں۔

ہر شہر میں، ہر قصبہ میں، ہر گاؤں میں۔ ہر کارخانہ میں بلکہ ہر گھر میں دعوت و تبلیغ اسلام کا موقع موجود ہے۔

مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ علماء پر اس کام کو منحصر نہ سمجھیں بلکہ یہ خیال کریں کہ خود ان پر بھی دعوت و تبلیغ فرض ہے اور وہ بھی یہ کام کر سکتے ہیں۔

نہ دور دراز جانے کی ضرورت ہے نہ چندہ کرنے کی اور نہ کسی انجمن قائم کرنے کی ضرورت

ہے نہ داعی کو مولوی ہونے اور بڑی لیاقت رکھنے کی شرط ہے۔ اسلام کی دعوت و تبلیغ تو بہت آسان اور بہت سادہ ہے۔ ہر شخص اس کو ادا کر سکتا ہے بشرطیکہ وہ کام کرنا چاہے۔ محض باتیں بنانے اور اعتراض کرنے کی عادت نہ رکھتا ہو جیسا کہ آج کل بعض مسلمان صرف طعنے دینے اور دوسروں کی برائیاں کرنے کے سوا اور کچھ کام نہیں کرتے بس یہی کہتے ہیں کہ مولویوں نے یہ غفلت کی۔ مشائخ ایسے غافل ہو گئے۔ لیڈروں کو ذرا بھی توجہ نہیں ہے۔ کوئی ان سے پوچھے کہ خود تم نے کیا کام کیا ہے محض چندہ دینے سے فرض پورا نہیں ہوتا ہے۔ زبان سے بھی کام کرو قدم سے بھی کام کرو وقت بھی اس کار خیر میں صرف کرو۔

## مشائخ کے کام

اوپر مشائخ کی تفصیل سات حصوں میں لکھی گئی تھی اب ان کی وضاحت کی جاتی ہے اور ہر حصہ کا کام لکھا جاتا ہے۔

پہلا حصہ سجادہ نشینوں کا تھا یہ وہ لوگ ہیں جو کسی درگاہ کے یا کسی مشہور بزرگ کے بطور وارث یا متولی یا بطور جانشین کے ہوں انہیں سے بعض مرید بھی کرتے ہیں اور تلقین روحانی ان کی ذات سے وابستہ ہوتی ہے اور بعض محض جاگیردار ہوتے ہیں یا محض مریدوں کی نذر و نیاز سے بسر اوقات کے سوا تلقین کا کام نہیں کرتے۔

مذکورہ تمام اقسام کے سجادہ نشین تبلیغ اسلام کا فرض ادا کر سکتے ہیں۔ اگر وہ صاحب ارشاد ہوں اور مرید کرتے ہوں یا تلقین کا سلسلہ ان کے یہاں جاری ہو تب تو اپنے بزرگوں کے دستور اور رواج کے موافق دعوت اسلام کا کام شروع کر دیں اور خود یا اپنے ماتحتوں کے ذریعہ مریدوں کے علاقوں میں جو غیر مسلم اقوام ہوں یا نو مسلم لوگ رہتے ہوں ان کو مسلمان ہونے کا پیغام حکمت اور مناسب تدبیر کے ساتھ

دیں اور نومسلموں کی اصلاح اور تعلیم کا بندوبست کریں اور اپنے مریدوں کو بھی حکم دیں کہ ہر شخص دعوتِ اسلام کے ان کاموں میں سے ایک کام اپنے ذمہ لے جن کی تفصیل آگے درج ہے اُن کے مریدوں میں جو شخص کام کرسکتا ہو کرے۔ یا پیر صاحب خود تجویز کریں یا وہ مرید اپنے مذاق کے موافق بساط کے موافق ایک کام اپنے لیے پسند کرے۔

اور جن سجادہ نشینوں کے ہاں تلقین و اشارہ کا سلسلہ نہ ہو تو وہ مالی مدد داعیانِ اسلام کو دیں یا اپنے اثر کے ماتحت لوگوں کو عمل دعوت کی ترغیب دلائیں یا خود آگے کی تفصیلات میں سے کوئی کام اپنے لئے پسند کرلیں۔

دوسرا حصہ مرید کرنے والے فقرا کا ہے یہ کسی بزرگ یا درگاہ کے سجادہ نشین نہیں ہوتے مگر ان کو اپنے پیر سے مرید کرنے کی اجازت و خلافت حاصل ہوتی ہے ان کو بھی چاہیے کہ اپنے پیر کے زیر ہدایت تبلیغ کا کام کریں اور جاہل مسلمانوں کو نماز روزے اور عقائد اسلام کے مسائل اصولی سے آگاہ کرنے کا عمل کریں۔ اور کوشش یہ بھی ہو کہ غیر مسلم اقوام میں اُن کی مریدی کا اثر پھیلے اس کے لیے وہ مجھ سے خط و کتابت کرسکتے ہیں۔

تیسرا حصہ نیاز اور میلاد شریف کرنے والے لوگوں کا ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جو مرید نہیں کرتے مگر بہ سبب عقیدت بزرگوں کے عرس کرتے ہیں۔

گیارھویں اور میلاد کی محفلیں اُن کے ہاں ہوتی ہیں ان کو چاہیے کہ ان مجالس میں غیر مسلم اقوام کو بھی برکت و سعادت حاصل کرنے کے لیے مدعو کیا کریں تاکہ بزرگوں کا روحانی اثر ان کو مائل اسلام کرے

چوتھے تعویذ گنڈے کرنے والے لوگ ہیں وہ مرید کرنے والے بھی ہوتے ہیں اور ایسے بھی جو مرید نہیں کرتے۔ اُن کو چاہیے کہ جب کوئی غیر مسلم ان کے پاس آئے تو اسکو اسلام

کی خوبیاں سنا دیا کریں۔

پانچویں سیاحت کرنے والے فقرا ہیں یہ بہت بڑا کام کر سکتے ہیں ان کو دیہات میں جانے کا موقع ملتا ہے۔ ان کا فرض ہونا چاہئے کہ دیہات کی کمین قوموں کو اسلام کی خوبیاں سنایا کریں اور اولیاء اللہ کی کرامتوں کا چرچہ بھی ہر جگہ کرتے رہیں لکھے پڑھے مسلمانوں کا فرض ہے جن کی نظر سے یہ تحریر گذرے کہ جب وہ کسی ایسے سیاح درویش سے ملیں تو اس کو میرا پیغام سنا دیں اور کہدیں کہ اسلام تم سے اپنا حق طلب کرتا ہے۔

چھٹے رمل۔ نجوم۔ جفر کا کام کرنے والے لوگ ہیں ان کو زمرہ مشائخ میں محض اس وجہ سے شمار کیا گیا کہ ایک غیبی کام کا تعلق ان سے ہے یہ بھی اشاعت اسلام کا کام خوب کر سکتے ہیں۔ ان کو چاہیے کہ جب اپنے سوال کرنے والوں سے بات کریں تو موقع محل دیکھ کر اسلام کی کوئی بات بھی سنا دیں اور ممکن ہو تو اپنے فن کے جوابات میں ایسی بات کہیں جس کا تعلق اثر اسلام سے ہوتا ہو۔

ساتویں نیم ہوشیار مجذوب لوگ ہیں۔ اُن کی بات کا سب سے زیادہ اثر ہوتا ہے ناظرین کو چاہیے کہ جب کسی ایسے مجذوب سے ملیں اسکو دعوتِ اسلام کی ضرورت بتلائیں تاکہ اس کے دل میں خیال جم جائے اور وہ اپنی باتوں سے کچھ کام کر سکے

## عُلمار

زمرہ عُلمار کے دس حصہ کئے گئے ہیں۔ ہر حصہ کی تفصیل یہ ہے۔

پہلے فتوے دینے والے سنی شیعہ علما ان کا کام زیادہ تر حفاظت اور اصلاح سے تعلق رکھتا ہے۔ جب اُن کے پاس کوئی فتوے آئے ان کو چاہیے کہ ایک مسئلہ عقیدہ کا یا اصلاح خیال کا اپنی طرف سے علیحدہ کاغذ پر سائل کو بھیج دیا

کریں یا زبانی کوئی اصلاحی بات سنا دیا کریں۔

دوسرے درس دینے والے سنی شیعہ علما ہیں۔ ان کا کام یہ ہے کہ شاگردوں کو دعوت و تبلیغ کا شوق ہر روز دلایا کریں۔

تیسرے واعظ علما رہیں ان کو چاہیے کہ آج کل ہر جگہ دعوت و تبلیغ اسلام کا شوق دلانے کے وعظ کہیں۔ اور جاہل مسلمانوں کو محض مسائل عقائد اور مسائل صوم و صلواۃ سنائیں اور جہاں تک ممکن ہو اختلافی مسائل میں دخل نہ دیں۔

چوتھے مناظرہ کرنے والے علما ہیں ان کو چاہیے کہ غیر مسلم اقوام کے عقائد کا اچھی طرح مطالعہ کریں اور ایک ایک مسئلہ میں ایک ایک مناظر ایسی مشق کرے کہ پھر اس کا کوئی جواب ہی نہ ہو۔

مثلاً ایک مناظر کو ردِ تثلیث میں خوب مہارت ہو ایک کو الوہیت مسیح کا رد کرنا خوب آتا ہو۔ ایک عیسائیوں کی مذہبی معاشرت کی خرابیاں بیان کرنے میں مشاق ہو ایک آریہ سماج کے مسئلہ قدامت روح، مادہ وخدا کا رد کرنا جانتا ہو۔ ایک مسئلہ تناسخ کی تردید کر سکتا ہو۔ ایک آریوں کے نیوگ پر بحث کرنے میں کامل ہو۔

غرض تقسیم عمل کرنی چاہیے تاکہ جس قسم کی بحث پیش آئے اس میں وہ ماہر کام کر سکے۔ مناظر کو چاہیے کہ جو موضوع اختیار کرے اس میں پھر کوئی کسر باقی نہ چھوڑے جیسے آنکھ کے، کان کے ڈاکٹر الگ الگ ہوتے ہیں ایسا ہی ان مناظرین کو بھی اپنے فن کا صاحب کمال ہونا چاہیے۔

پانچویں مسجد کے امام ہیں ان کو ہر نماز خصوصاً نماز جمعہ کے بعد نمازیوں کو دعوت اسلام اور اصلاح مسلمین کے آسان طریقے بیان کرنے چاہئیں۔

چھٹے قاضی ہیں ان کو چاہیے کہ شادیوں میں جا کر نکاح کے وقت عام مجمع میں

عام مجمع میں کچھ مسائل ضروریہ بیان کر دیا کریں۔ مثلاً رشتہ کن کن عورتوں سے حلال اور کن کن سے حرام ہے۔ اور شوہر کے بیوی پر اور بیوی کے شوہر پر کیا کیا حقوق ہیں۔

ناواقف قاضیوں کو چاہیئے کہ ان ضروری مسائل سے آگاہ ہوں اور ناظرین کتاب ہذا کو چاہیے کہ وہ قاضیوں کو ان مسائل سے ماہر ہونے اور بیان کرنے کے لئے مجبور کریں۔ ایسا ہوا تو ان کو داعی اسلام کا ثواب ملے گا۔

ساتویں دیہاتی مکتبوں اور مدرسوں کے مدرس ہیں یہ بھی بہت اچھا کام کر سکتے ہیں ان کو اشاعت و حفاظت اسلام کا پورا موقع حاصل ہے ان کو چاہیئے کہ دعوت و تبلیغ کے محکمۂ اعلیٰ سے مسائل ضروریہ کے رسائل طلب کر کے لڑکوں کو سنائیں۔ ان کے والدین کو سنائیں اور گاؤں میں جو غیر مسلم خصوصاً کمین ذات کے لوگ ہوں ان کو اسلام کی خوبیوں سے آگاہ کر کے ترغیب اسلام دیں۔

آٹھویں علم دین پڑھنے والے طالب علم ہیں ان کو اپنی خواندگی سے بچا ہوا یا دانستہ بچایا ہوا وقت قریب کے محلہ میں خرچ کرنا چاہیئے مسلمانوں کو مسائل بتائیں غیر مسلموں کو اسلام کی خوبیاں سنائیں کوئی کچھ ہی کہے یہ اپنا کام کرتے رہیں

نویں وہ طالب علم ہیں جو انگریزی یا علوم دنیا پڑھتے ہیں ان کو بھی اپنا بچا ہو یا بچایا ہوا وقت غیر مسلموں خصوصاً کمین لوگوں میں جا کر اسلام کی ترغیب دلانے میں خرچ کرنا چاہیے یا دعوت اسلام کے محکمہ خبر رسانی کا کام کرنا چاہیئے

دسویں وہ عورتیں ہیں جو وعظ کا پیشہ کرتی ہیں۔ یا پڑھاتی ہیں ان کو بھی مسائل عقائد و مسائل اصلاح عورتوں کو سنانے چاہئیں۔ اس سے ان کو دعوت اسلام کا ثواب حاصل ہوگا۔

---

# اہل ریاست

ہندوستان میں تقریبًا ایک ہزار برس مسلمانوں نے حکومت کی مگر اس کے باوجود اسلامی ریاستیں ہندوؤں کے مقابلہ میں بہت کم ہیں۔ یہ ثبوت ہے اس کا کہ مسلمان بادشاہوں نے اپنی قوم سے زیادہ ہندو قوم کو بڑھانے کی کوشش کی تھی مگر افسوس ہے کہ آریہ سماجی حضرات انہی فیاض اور بے تعصب بادشاہوں کو بدنام کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ مسلمان بادشاہ بڑے جابر اور ظالم تھے۔

ہندو ریاستوں میں کھلم کھلا پنڈت مدن موہن مالوی صاحب کی تحریک سے ہندی زبان حکمًا اور جبرًا جاری کردی گئی ہے۔ مگر مسلمان ریاستوں میں سوائے حیدرآباد اور بھوپال وغیرہ کے بہت کم رئیسوں کو اردو زبان کے رواج کا خیال ہے۔

ایسا ہی مسلمان بادشاہوں پر الزام لگایا جاتا ہے کہ انھوں نے ہندوؤں کو جبرًا مسلمان کیا۔ لیکن یہ بالکل غلط الزام ہے۔ اگر درست ہوتا تو آج ایک ہندو بھی اس ملک میں باقی نہ رہتا۔ سب مسلمان ہو جاتے لیکن حال یہ ہے کہ ہندو ہر جگہ سوائے چند مقامات کے مسلمانوں سے زیادہ ہیں۔

بہر حال اب ضرورت ہے کہ مسلمان والیان ریاست بھی اشاعت اسلام کی طرف متوجہ ہوں۔ ہندو ریاستوں نے علانیہ مسلمانوں کو مرتد بنانے کی تحریک میں عملی حصہ لینا شروع کر دیا ہے تو مسلمان ریاستوں کو بھی تامل کرنا مناسب نہیں ہے۔ یہ کوئی سیاسی مسئلہ نہیں ہے جس میں گورنمنٹ انگریزی اعتراض کرے۔ بلکہ ایک مذہبی اور خانگی بات ہے۔

میں یہ نہیں چاہتا کہ والیان ریاست اپنی ہندو رعایا پر کچھ جبر کریں یا کسی ایسی ترغیب سے ان کو مسلمان کرنا چاہیں جو ان کے حقوق محکومیت کے خلاف ہوں

میری خواہش تو صرف یہ ہے کہ اسلام کے قواعد تبلیغ کی بموجب جو بہت نرم اور بہت حکیمانہ اور بہت ہمدردانہ ہیں ان کو اسلام کی طرف بلایا جائے۔

اس کی یہ صورت ہے کہ ہر ریاست اپنے ہاں ایک محکمہ تبلیغ اسلام کا قائم کرے اور وہ محکمہ تمام ریاست کے باشندوں کے مذاہب کا مطالعہ کر کے اشاعت اسلام کے مناسب طریقے جاری کرے۔

نیز والیان ریاست کو اپنے ان تمام متوسط درجہ کے عہدہ داروں کو حکم دینا چاہیے جن کا تعلق ریاست کے ساتھ ہوتا ہے کہ وہ عقلمندی اور مناسب حکمتوں کے ساتھ رعایا کے افراد کو مسلمان ہونے کی ترغیب دیں۔

سب سے زیادہ اچھوت اور کمین لوگوں کو مسلمان کرنے کی کوشش کرنی چاہئے والیان ریاست کو میں سوائے اس ترغیب کے کام کی نوعیت کا مشورہ دینا نہیں چاہتا۔ کیونکہ ہر رئیس کی ریاست میں جو حالات ہوتے ہیں ان کی مصلحت وہ خود ہی خوب جانتا ہے۔ ان مصالح کو پیش نظر رکھ کر وہ خود اپنے طریقہ کو تجویز کر سکتے ہیں

جن ریاستوں کے عہدہ داروں کی نظر سے یہ تحریر گذرے ان کو لازم ہے کہ اس کے بعض حصے ریاست کے حاکم کو سنا دیں کہ ان پر اسلام کا حق ادا کرنا فرض ہے جو اس طرح پورا ہو جائے گا۔

دوسرے چھوٹی چھوٹی جاگیروں اور زمینداریوں کے مسلمان مالک بھی۔ والیان ریاست کے برابر کام کر سکتے ہیں وہ اپنے زیر اثر لوگوں کو جو حکم دیں تعمیل کیا جائے گا۔ کمین اور اچھوت لوگوں کی دلجوئی و دلداری کر کے ان کے بچوں کو اسلامی تعلیم دی جائے اور خود ان کو مسلمان ہو جانے کی رغبت دلائی جائے

تیسرے برادریوں کے چودھری اور پنچ بڑا کام کر سکتے ہیں ان کے اندر واعظوں اور بڑی ریاستوں کے رئیسوں سے زیادہ قوت ہوتی ہے وہ اگر

چاہیں تو بات کی بات میں بہت سے آدمیوں کو مسلمان کر سکتے ہیں۔ برادری کا زور بڑی چیز ہے ان کو چاہیئے کہ نرمی اور حکمت کے ساتھ اور کہیں ضرورت ہو تو برادری کا زور دکھا کر بغیر کسی زیادتی کے کمین قوموں کو مسلمان کریں۔

چوتھے نمبردار اور ذیل دار حضرات ہیں ان کا اثر بھی اشاعت اسلام کے لئے بہت مفید ہو سکتا ہے۔ اپنے اپنے علاقہ اور ذیل میں ذیل دار اور نمبردار خود مختار حاکم ہوتا ہے اس کو چاہیئے کہ اسلام کا حق ادا کرے اور خصوصیت سے کمین قوموں کو مسلمان کرنے کی کوشش میں مصروف ہو جائے۔

پانچویں بڑی ریاستوں کے عہدہ دار ہیں وہ ایک تو حاکم ریاست کو اس دینی کام کی طرف وقتاً فوقتاً توجہ دلاتے رہیں اور دوسرے خود بھی اپنے زیر اثر لوگوں کو اسلامی دعوت پہنچائیں۔

ان پانچوں اقسام کے حضرات کو سب سے زیادہ اچھوت اور کمین قوموں کو مسلمان کرنے اور ان کے لئے اسلامی درس گاہیں قائم کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے

اے بھائیو ہوشیار ہو جاؤ دشمن تمہارے بھائیوں کو بے دین اور مرتد بنانا چاہتے ہیں اور اسلام تم سب کو پکار کر کہتا ہے کہ اٹھو میرا حق ادا کرو تا کہ قیامت کے دن خدا و رسول کے سامنے تم کو شرمندگی نہ ہو۔

## کاشتکار

زراعت پیشہ لوگوں کو کمین اور اچھوت قوموں سے ملنے اور ان سے کام لینے اور ان کے ساتھ کام کرنے کا بہت موقع ہوتا ہے۔ ان پر بھی فرض ہے کہ ادنیٰ ذات کے ہندوؤں کو اسلام کا پیغام پہنچائیں اور ان کو مسلمان ہونے کی بھی ترغیب دیں اور جب وہ مسلمان ہو جائیں تو انکے ساتھ سچی برادرانہ ہمدردی کا

برتاؤ کریں۔

اس پیشہ میں مالی باغبان اور ہر قسم کے زراعت پیشہ مزدور وغیرہ شامل ہیں۔ علماء و مشائخ کو چاہیے کہ ان لوگوں کو اسلامی عقائد سکھا دیں تاکہ یہ ہندوؤں کو اسلام کی تبلیغ کر سکیں۔ کہ عوام اور غربا میں خدمت دین کا جوش سب سے زیادہ ہوتا ہے۔

# دستکار

دستکاروں کی جماعت بہت بڑی ہے سونے چاندی، لوہے مٹی۔ لکڑی پتھر۔ روئی کپڑے کاغذ کے کام کرنے والے۔ اور مصور اور ہر قسم کے دستکار تمام شہروں اور قصبات و دیہات میں پائے جاتے ہیں۔ علماء کو چاہیے کہ پہلے ان کو اسلامی ضروریات اور عقائد سے آگاہ کریں۔ اور پھر ان کو داعی اسلام بننے کی رغبت دلائیں یہ لوگ بہت عمدگی اور سچے جوش سے اس خدمت کو ادا کریں گے۔

# تجار

پروفیسر آرنلڈ نے لکھا ہے کہ اسلام مشائخ اور تاجروں نے پھیلایا تھا اب وہ زمانہ ہے کہ تجار اپنے فرض سے غافل ہو گئے ہیں اور وہ جانتے بھی نہیں کہ ان کے بزرگوں نے کیا کیا کام کیے تھے۔ ضرورت ہے کہ وہ سب اپنے قدیمی فرض کو یاد کریں اور دعوت اسلام کا کام از سرنو شروع کیا جائے۔

تھوک فروشوں کے پاس دور دور کے بیوپاری آتے ہیں ان کو چاہیے کہ ہر بیوپاری کو اسلام کا پیغام پہنچائیں۔ خردہ فروشوں کا تعلق عوام خریداروں سے ہوتا ہے دکان پر بیٹھے بیٹھے وہ دعوت اسلام کا کام کر سکتے ہیں۔ نہ پیسہ کا

خرچ ہے نہ وقت کا مفت میں ثواب ملتا ہے ان کو چاہئے کہ جب ان کی دکانوں پر ادنیٰ ذاتوں کے ہندو خریداری کے لئے آئیں تو خندہ پیشانی اور نرمی کے ساتھ ان کو مسلمان ہو جانے کی ترغیب دلائیں اور اسلامی مساوات کی خوبیاں بھی ان کو سنائیں۔

پھیری کرنے والے دوکانداروں کو اس کا بڑا موقع ہے وہ گھروں پر جاکر عورتوں کو اسلام کی خوبیاں سنا سکتے ہیں۔

دور دراز ممالک میں جاکر تجارت کرنے والے بھی غیر مسلم اقوام کو اسلامی دعوت دے سکتے ہیں۔ اسلام انہی بیلچ تاجروں نے پھیلایا تھا۔ دلالی کا پیشہ بھی دعوت اسلام کے لئے مناسب ہے جو لوگ دلال ہوتے ہیں ان کو ہر دکان پر جانا پڑتا ہے چار باتیں بیپار کی کریں تو ایک بات اسلام کی سنا دیں۔

## ملازمت پیشہ

دفتروں کے اعلیٰ عہدہ دار اگر آریہ ہوں تو وہ بڑے جوش سے کام کرتے ہیں۔ مسلمان عہدہ داروں کو چاہئے کہ وہ بھی آریوں کی طرح اپنے سچے مذہب کی اشاعت کا خیال کریں۔ اپنے ماتحتوں کو اسلام کی رغبت دلانے کا ان کو پورا موقع حاصل ہے۔

سب سے زیادہ اور بہت ہی مفید کام کرنے والے پٹواری ہو سکتے ہیں ان کو ہر گاؤں میں جانے کا موقع ہوتا ہے۔ اگر وہ کمین اقوام کو اسلام کی دعوت پہنچائیں تو بڑا فائدہ ہوگا۔

پٹواریوں کی طرح قصبات اور دیہات کے پوسٹ ماسٹروں کو بھی دعوت اسلام میں آسانی ہے۔ جب کوئی غیر مسلم یا ادنیٰ ذات کا ہندو ڈاکخانہ میں آئے اس سے دو

مانیں اسلام کی خوبیوں کی کرلینی چاہییں یہ فتنہ رفتہ رفتہ انز ہو جائے گا۔

قصبات اور دیہات کے پولس افسر و سپاہی بھی نرمی اور محبت سے کمین ذات لوگوں کو مسلمان کرنا چاہیں تو کامیاب ہو سکتے ہیں۔

نہری ملازمین کو بھی دیہات میں جانا پڑتا ہے وہ بھی ادنیٰ کے ذات کے لوگوں کو مسلمان کرنے کا کام کر سکتے ہیں۔

ڈاکٹر اور کمپوڈر لوگوں کا عوام سے ہمیشہ تعلق رہتا ہے ان کو چاہیے کہ اپنے زیر علاج مریضوں کی ایسی محبت سے تیمار داری کریں کہ ان کو اسلامی محبت و مساوات کا عملی نمونہ نظر آ جائے اور اس حالت میں مسلمان ہونے کی رغبت دلائی جائے

خفیہ پولس کے آدمی اسلامی خبر رسانی کا کام بھی کر سکتے ہیں اور دعوت اسلام کا فرض بھی ان کو ادا کرنا چاہیے کیونکہ ان کو جگہ جگہ جانا پڑتا ہے

کاٹن ملوں اور کارخانوں کے وہ بڑے عہدہ دار جن کے ماتحت کچھ آدمی ہوں بہت کامیابی سے نئے مسلمان کر سکتے ہیں۔ کیونکہ مزدور عموماً ادنیٰ ذات کے ہندو ہوتے ہیں۔ اگر وہ مسلمان کرنے کی کوشش کریں تو ہزاروں مزدور مسلمان ہو سکتے ہیں۔

انگریزوں کے خانساماں اور بہرے انگریزوں کے عیسائی نوکروں خصوصاً حلال خوروں کو مسلمان کرنے کی کوشش کریں۔

ریلوے ملازمین کو بھی مسافروں میں تبلیغ اسلام کرنی چاہیے وہ بہت اچھا اور مؤثر کام کر سکتے ہیں۔

## یاد رہے

کہ مذکورہ اقسام میں جس قدر لوگوں کی تفصیل لکھی گئی ہے ان کے کام کے کرنے میں

قدم قدم پر ہندوؤں اور آریوں اور عیسائیوں کی مزاحمت پیش آئے گی۔
بعض موقعوں پر ان کی ملازمت اور پیشہ اور معاش پر بھی حملے کئے جائیں گے
اس واسطے دعوت اسلام کا کام نہایت احتیاط اور عقلمندی سے کرنا چاہیے۔ کہ
حریفوں کی ضرب سے حفاظت رہے اور بالفرض کوئی نقصان پہنچ جائے تو اس
کو راہِ خدا کا زخم تصور کرنا چاہیے اللہ تعالیٰ مدد کرے گا اور اپنے خزانہ
غیب سے روزی عطا فرمائے گا کسی بات سے ڈرنا اور پست ہمت نہ ہونا
چاہیے کہ پہلے مسلمانوں نے تو اس میدان میں اپنی اور اپنے بال بچوں کی جانیں تک
قربان کی ہیں اور گھر بار تک برباد کردئے ہیں ۔ مسلمان تو ہر وقت مقام امتحان
میں ہے اس کو کسی حال میں شکستہ خاطر ہونا چاہیے۔ ضرورت ہے کہ مسلمان ایک
دوسرے کی امداد پر مستعد اور کمر بستہ رہیں۔

## سیاسی لیڈران اڈیٹران شعرا اور مصنفین

ان تمام حضرات کا کام دماغی اور علمی ہے خلافت کے لیڈروں کو
یہ خیال چھوڑ دینا چاہیے کہ اشاعت اور تبلیغ میں دخل دیں گے تو ہندو ناراض
ہوں گے کیونکہ اب پانی سر سے اونچا ہو چکا ہے۔
۱۶۔ مارچ کو دہلی میں جلسہ ہوا جس میں ہندو۔ مسلمان۔ سکھ سب لوگ جمع
تھے۔ ڈاکٹر انصاری صاحب نے اس کی صدارت فرمائی تھی۔ اس جلسہ میں مسیح الملک
حکیم اجمل خاں صاحب نے نہایت نرمی اور سنجیدگی سے یہ خیال ظاہر کیا تھا کہ میں
مسلمان ہوں اور مسلمانوں کو مرتد ہونے سے بچانا میرا فرض ہے اور میں اس کام
کی مدد کرنا ملکی اصول کے منافی نہیں سمجھتا۔
حکیم صاحب کی اس تقریر کے خلاف دیش بندھو صاحب نے نہایت سخت تقریر کی

اور سردار گور بخش سنگھ صاحب نے فرمایا کہ میرے پاس ایک ہندو صاحب یہاں جلسہ میں بیٹھے ہیں اور کہتے ہیں کہ میں ڈنڈے اور چھری سے کام لوں گا یعنی مسلمانوں پر ڈنڈا اور چھری چلاؤں گا۔ اس پر سردار صاحب نے بہت افسوس کیا اور فرمایا کہ جب یہ خیالات پیدا ہو گئے ہوں تو اتحاد کی کیا توقع ہو سکتی ہے۔

بہر حال مسلمانوں کو تو ڈنڈا اور چھری چلانے کی کچھ ضرورت نہیں ہے ان کو تو اپنے مسلمان بھائیوں کو ارتداد سے بچانا اور دوسرے اچھوت ہندوؤں کو مسلمان بنانا ہے ان کو کسی سے لڑنا جھگڑنا نہیں ہے۔ لیکن لڑائی خواہ مخواہ سر پر آجائے تو اس کو برداشت کرنا اور میدان سے پیچھے نہ ہٹنا بھی مسلمان کی شان ہے۔

خلافت کے لیڈروں کو چاہیئے کہ وہ اتحاد کو محفوظ رکھنے کی کوشش کے ساتھ ہی اشاعت و حفاظت اسلام کا فرض بھی ادا کریں اور وہ یہی ہے کہ تبلیغ کے نظم کو ایک آئین اور قاعدے کے اندر لائیں تاکہ تمام ہندوستان کی خلافت کمیٹیاں تبلیغ کا کام کرنے لگیں (اہل خلافت نے اس مشورے پر مضحکہ اڑایا اور کوئی شخص آگے نہ بڑھا مگر ہندو لیڈر ارتداد کی حمایت کھلم کھلا کرنے لگے)

خلافت نے ایک خاص نظام عمل مسلمانوں میں پیدا کر دیا ہے۔ خدا کے فضل سے اب ترکوں کو تو اطمینان کی صورت حاصل ہو گئی جاتی ہے۔ اس وقت خلافت کمیٹیوں سے حفاظت و اشاعت کا کام لینا چاہیئے جمعیت علماء کے افراد تو ادھر متوجہ ہو چکے ہیں مگر جس قدر باقی ہیں ان کو بھی اس ضرورت کا فوراً احساس کرنا چاہیے۔

## اشاعت اسلام اور سوراج

جو مسلمان کانگریس کے لیڈر یا کام کرنے والے ہیں ان کو سوراج کی تحریک اسی تحریک

سے پوری کرنی چاہیے۔ اگر تمام اچھوت اقوام مسلمان ہو جائیں تو مسلمانوں کا پلہ ہندوؤں کے برابر ہو جائے گا اور حصول سوراج کے وقت وہ ہندوؤں کے گلے میں چکی کا پاٹ نہ رہیں گے۔ جن کو اٹھا کر ہندوؤں کو چلنا پڑے بلکہ وہ خود اپنے پاؤں کے سہارے کھڑے ہو سکیں گے۔ ہندو بائیس کروڑ ہیں۔ مسلمان صرف آٹھ کروڑ ہیں اگر چھ کروڑ اچھوت مسلمان ہو جائیں تو مسلمانوں کی تعداد چودہ کروڑ ہو جائے گی اور پھر مسلمانوں میں اتنی کمزوری نہ رہے گی جو وہ ہندوؤں کے لئے بار خاطر ہوں۔ اس واسطے کانگریس کے مسلم لیڈروں کو سب سے زیادہ اچھوت ہندوؤں کو مسلمان کرنے کی کوشش کرنی چاہیے ان کا کام بھی یہی ہے کہ اپنے اپنے علاقہ کی کانگریس کمیٹیوں کے ذریعہ ان اقوام کی رپوٹ تیار کرائیں جہاں اشاعت اسلام کی ضرورت ہو تاکہ داعیان اسلام وہاں جا کر کام کر سکیں۔

رپوٹ کے علاوہ ان کو یہ بھی کرنا چاہیے کہ ہندوؤں میں مسلمانوں کے خلاف کوئی اشتعال غلط فہمی سے پیدا نہ ہونے دیں (اس تجویز کو بھی مسلمانوں نے ٹھکرا دیا اور کچھ توجہ نہ کی مگر ہندوؤں نے عمل شروع کر دیا)

مسلم اخبار اور رسالوں کا یہ فرض ہے کہ مسلسل ایسے مضامین شائع کریں جن سے داعیان اسلام کو مالی و علمی تقویت پیدا ہو اور قوم کا جوش اشاعت و تبلیغ قائم اور برقرار رہے۔

## شدھی نہ لکھو ارتداد لکھو

یہ بات سب سے زیادہ قابل اصلاح ہے کہ مسلم اخبار آریوں کے لفظ شدھی کو استعمال نہ کیا کریں اس کے عوض ارتداد یا مرتد لفظ مناسب اور درست ہے کیونکہ شدھی کے معنی پاک ہو جانے کے ہیں پس اگر مسلمان مرتد ہونے کو پاک ہونا کہیں

قلم یا زبان سے ادا کریں گے تو ان کو سخت گناہ کا خمیازہ اٹھانا پڑے گا۔ اگر حضرت اللہ ہی لکھا جائے تو مناسب ہے یعنی لفظ شدھی کے شروع میں الف لگا دیا جائے۔
مسلم پریس کے لئے یہ خیال بہت ضروری ہے کہ موجودہ جوش ٹھنڈا نہ پڑ جائے اس کو دوامی طور سے قائم رکھنے اور لیڈروں کو بیدار کرتے رہنے کی ضرورت ہے۔

بڑی ضرورت ہے کہ مسلم شعرا بھی ادھر متوجہ ہوں اُن کو آسان الفاظ میں ایسی نظمیں لکھنی چاہئیں جن میں عقائد اسلام یا نماز روزہ کے مسائل کا بیان ہو۔ اسلامی محاسن اخلاق کی جس قدر نظمیں موجود ہیں ان کو از سر نو نئی ترتیب سے مکمل کر کے چھاپنا اور شائع کرنا ضروری ہے۔ (اب تک کسی شاعر نے اس طرف توجہ نہیں کی)

# سانگ

ہندوں میں ڈرامہ کی طرز پر سانگ کا دستور ہے۔ سانگوں میں ہندوؤں کی لڑائی کے حالات اور دیگر اخلاقی واقعات قصوں کے پیرایہ میں دکھلائے جاتے ہیں۔ دیہات میں ان سانگوں کا بڑا شوق ہے۔ بازار میں ملکان کی لڑائی کے نام سے ایک منظوم کتاب بکتی ہے اس کو مسلم شعرا تک پہنچانا چاہئے تاکہ وہ دیکھیں کہ جن ملکانہ راجپوتوں کو مرتد بنانے کی کوشش ہو رہی ہے ان کے خیالات کی بنا پر اسلامی بہادری کے قصے اور اخلاقی واقعات سانگ کے طریق پر لکھے جائیں۔ سانگ کرنے والے عموماً مسلمان ہیں بخوشی قومی خدمت کے لئے آمادہ و تیار ہو جائیں گے
ممکن ہے حضرات علماء کو اس تجویز سے اختلاف ہو۔ مگر یہ درخواست میں نے ان

لوگوں سے کی ہے جو گانے بجانے اور سوانگ کو ناجائز نہیں سمجھتے اور میں بھی انہی میں ہوں۔

مسلمان مصنفین کا فرض بھی اس موقع پر بہت اہم ہے ان کو سب کام چھوڑ کر بس اس طرف متوجہ ہو جانا چاہیے کہ تبلیغ اسلام کے طریقے کتابوں سے تلاش کر کرکے شائع کریں۔ صرف یہی نہیں بلکہ ان کو مسلمانوں کی شجاعت کے کارنامے بھی مرتب کرنے چاہئیں جن سے ہندو اور اچھوت متاثر ہوسکیں اور مسلمانوں کی معاشرت اور مساوات کی مثالیں لکھنی چاہئیں جو اچھوت اقوام کو سنائی جاسکیں اور تحفظ اسلام کے لیے مسائل اور عقائد کے چھوٹے چھوٹے ٹریکٹ لکھنے چاہئیں جو مسلم اقوام میں بکثرت شائع کیے جائیں۔

غرض وقت آگیا ہے کہ وہ اپنے دل و دماغ اور قوت علم اور مطالعہ کو ہمہ تن حفاظت و اشاعت اسلام کی طرف متوجہ کردیں اور ثابت کرکے دکھادیں کہ مسلمانوں کا ہر طبقہ حفاظت و اشاعت اسلام میں مصروف ہو گیا ہے اور کلمۂ لاالہ الا اللہ کی اسٹیم سے جو مشین چل رہی ہے اس کے سب پرزے پوری طرح اپنے اپنے کام میں مصروف ہیں۔

## بل طب

آزاد مطب کرنے والے حکیم اور ڈاکٹر حفاظت و اشاعت اسلام کی طرف متوجہ ہو جائیں تو اپنے اثر سے بہت کچھ کرسکتے ہیں۔ دیسی اطبا کا عوام پر بہت اثر ہوتا ہے غیر مسلم اقوام بھی یونانی حکما سے معالجے کراتی ہیں۔

اشاعت اسلام کا جذبہ طبابت پیشہ لوگوں کے دل میں ہو تو وہ موقع اور مصلحت کا لحاظ رکھ کر دینی خدمت بخوبی انجام دے سکتے ہیں۔

## گانے والے

قوال ہر جگہ موجود ہیں اور قوالی میں ہر قسم کی غیر مسلم قومیں شریک ہوتی ہیں اگر قوال لوگ محاسن اسلام اور محاسن توحید کی غزلیں یاد کریں اور اشاعت اسلام کی نیت سے اُن کو گائیں تو اللہ تعالیٰ اثر پیدا کرے گا۔

ہر قسم کے گویوں اور باجے والوں کو آمادہ کرنا چاہیئے کہ وہ ہر مجلس میں ایک دو چیزیں اسلامی شان کی ضرور گایا کریں۔

ممکن ہے اس میں علماء کو اعتراض ہو اس واسطے خوش آواز مسلمانوں کی جماعتیں بنانی چاہئیں جو جگہ جگہ اس قسم کی غزلیں گاتے پھریں۔

ہندوستان میں گانے کی قوت وعظ و نصیحت سے زیادہ موثر ہوتی ہے گانے والوں کو اس تحریک میں شریک کرنا میرے خیال میں بہت ہی ضروری ہے جو حضرات اس کو پسند نہ کریں میں ان کو قائل کرنے کے لئے حجت نہیں کرنی چاہتا میرے مخاطب صرف وہ حضرات ہیں جو اس مصلحت کو سمجھتے ہوں اور جن کو گانے سے احتیاط نہ ہو۔

## گداگر

مسلمانوں میں گداگروں کی بڑی کثرت ہے۔ قوم ان کی اصلاح کرنی چاہتی ہے اصلاح تو جب ہو گی ہو جائے گی اس وقت تو ان کو کام کا آدمی بنانا چاہیئے اور وہ یہی ہے کہ ہر گداگر کو اشاعت اسلام کی ضرورت سمجھائی جائے اور اس سے کہا جائے کہ وہ اس طریقہ سے کام کر سکتا ہے۔

جو فقیر پیشہ در بھکاری ہیں ان کو ایسی صدائیں یاد کرائی جائیں جن میں

محاسن اسلام کا بیان ہو - جو گانا گا کر بھیک مانگتے ہیں ان کو بھی اس قسم کی نظمیں یاد کرائی جائیں - جن میں اسلام کی برتری کا ذکر ہو - اندھے بھیک مانگنے والے عموماً خوش آواز ہوتے ہیں ان کو خصوصیت سے ایسی غزلیں اور نظمیں یاد کرائی جائیں کیونکہ ان کی طرف عوام کو توجہ زیادہ ہوتی ہے -

(افسوس ہے اس تجویز پر بھی عمل نہوا)

مونڈ چرے فقیر ہوتے ہیں جو اپنے جسم پر زخم لگا بھیک مانگتے ہیں ان سے بھی کام لینا چاہیے - چوڑیاں بجانے والے فقیر نظیر اکبرآبادی کی نظمیں پڑھا کرتے ہیں - اب ان کو اسلامی نظمیں بھی یاد کرائی جائیں -

گداگر عورتیں جو گھروں کے اندر جا سکتی ہیں - خبر رسانی کا کام اچھا کر سکتی ہیں -

## قانون پیشہ لوگ

طبقات مسلمین کی تقسیم میں قانون پیشہ لوگوں کا ذکر رہ گیا حالانکہ یہ طبقہ قوم کا سب سے زیادہ ضروری حصہ ہے خلافت و کانگریس کی تحریک میں اس جماعت نے سب سے زیادہ کام کیا ہے - اس طبقہ کو عوام سے رات دن سابقہ رہتا ہے اس کو بھی حفاظت اور اشاعت اسلام کا کام کرنا چاہیے - بلکہ اس گروہ سے تو یہ امید ہے کہ اشاعت اور حفاظت سے نظم کو اپنے ہاتھ میں لے -

میری غرض اس تحریر سے یہ ہے کہ مسلمانوں کے دل و دماغ اور ذہن کو سوچنے اور طرز عمل مقرر کرنے کا ایک راستہ معلوم ہو جائے - نیز ان کے ہر طبقہ میں اشاعت و تبلیغ کا شوق پیدا ہو جائے -

انسان کا کام محض سعی ہے اس کا پورا کرنا پروردگار عالم کے قبضہ میں ہے

اور وہی نیت اور ارادے کا دیکھنے والا اور صراط مستقیم پر چلانے والا ہے اور اسی سے یہ آخری دعا ہے کہ الٰہی سیدھا راستہ دکھا - ان کا راستہ جن پر تیرا انعام ہو نہ ان لوگوں کا راستہ جن سے تو ناراض ہے -

انک سمیع الدعا

حسن نظامی

## دوسری اشاعت

یہ رسالہ پہلی شعبان ۱۳۴۱ھ کو مرتب ہوا اور اسی ہفتہ میں شائع ہو گیا - کچھ کاپیاں احباب و اہل سلسلہ نے خرید کر تقسیم کیں اور باقی سب میں نے اپنے خرچ سے مفت بانٹ دیں - الغرض رمضان شریف کے اندر ہی یہ رسالہ تمام و کمال ختم ہو گیا اور چاروں طرف سے اسکی مانگ جاری رہی خصوصاً افریقہ سے برادران سلسلہ نظامیہ کی فرمائش ہوئی تو میں نے اس میں کچھ ترمیم کر کے مکرر شائع کرا دیا اب یہ مفت تقسیم نہیں ہو گا - جن لوگوں کو مفت تقسیم کرنا ہو حلقہ مشائخ دہلی سے طلب کریں

## تیسری اشاعت

الحمد للہ یہ رسالہ تیسری مرتبہ شائع ہوتا ہے - دوسرا ایڈیشن جون سنہ ۱۹۲۳ء میں شائع ہوا تھا اور یہ تیسرا اپریل سنہ ۱۹۲۴ء میں شائع ہو رہا ہے -

(حسن نظامی)

# نتیجہ

جیساکہ اس اشاعت سوئم کے دیباچہ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ رسالہ داعی اسلام کے دو ایڈیشنوں کے بعد مجکو رسالہ ہذا کی تجاویز کے نتیجہ سے کچھ زیادہ خوشی اور تسلی نہیں ہوئی بلکہ ایک لحاظ سے افسوس ہوا کہ میری یہ اسکیم مسلمانوں کی بجائے آریہ سماج کو مفید ہوئی۔

آریہ سماج نے دو باتیں اس رسالہ سے اپنے مفید مطلب حاصل کیں۔ ایک تو یہ کہ آریہ فرقے کے وہ سب طبقے آریہ سماج کی اشاعت میں مصروف ہو گئے جو اب تک اس تحریک سے غافل تھے۔ کیونکہ میں نے جن مسلم طبقات کے کام بتائے تھے۔ آریہ سماج نے انہی آریہ جماعتوں سے کام لینا شروع کر دیا۔

دوسرا فائدہ آریہ سماج نے یہ اٹھایا کہ رسالہ داعی اسلام کو ہندوؤں اور آریہ سماجیوں کے بھڑکانے اور مسلمانوں کے خلاف مشتعل کرنے کا ایک ذریعہ بنا لیا۔

یہ دونو نتائج بظاہر خوفناک ہیں اور میں محسوس کرتا ہوں کہ میری نیک نیتی کا نتیجہ بالکل برعکس اور الٹا نکلا۔

مگر اب افسوس کرنے سے کچھ حاصل نہیں ہے۔ تیر کمان سے نکل کر واپس نہیں آیا کرتا۔ اب تو مجکو اور سب مسلمانوں کو یہ سوچنا چاہیے کہ اس رسالہ کو اور اسکی تجاویز کو مسلمانوں کے لئے کیونکر مفید بنایا جا سکتا ہے۔

میرا خیال ہے کہ مسئلہ خلافت اور سوراجی جذبہ اتحاد کے سبب ان مسلمانوں نے دانستہ کہ طرف توجہ نہیں کی جو اسلام اور قومیت کا صحیح احساس رکھتی تھی۔ لہذا جن مسلمانوں نے اس رسالہ کو بڑھا وہ قوم کے درد سے اور طریق عمل سے آگاہ نہ تھے اور جو آگاہ تھے انھوں نے اس رسالہ کی طرف اتحاد شکنی کے خیال سے توجہ نہ کی یہی وجہ ہے کہ رسالہ کی تجاویز کا اچھا نتیجہ نہ نکلا اور آریہ سماج نے اس سے فائدہ اٹھایا۔ کیونکہ اسکو ہندو مسلم اتحاد کی ضرورت نہ تھی

اور کوئی بہانہ ڈھونڈ رہی بھی کچھ حرج نہیں اس تیسری اشاعت کے وقت باوجود
ناکامی کے میری ہمت زندہ ہے اور میں اب کے ضرور اس رسالہ کی تجاویز کا اچھا نتیجہ
دیکھوں گا۔ کیونکہ دس ہزار غریب مسلمانوں میں عمل کا جوش پیدا ہو گیا ہے اور وہ
میری ان تجاویز پر عمل کر رہے ہیں جو اس رسالہ میں درج ہیں۔ اور ان تجاویز
کے علاوہ بھی میرے بتائے ہوئے پروگرام پر عمل کیا جاتا ہے یہ دس ہزار آدمی
زیادہ تر میرے ہی طریق کار اور میری ہدایات پر عمل کرتے ہیں ان کا کام اگرچہ
بہت مختصر ہے۔ اور وہ سوائے سو دو سو آدمیوں کے صرف چند منٹ ہی اس کام
میں خرچ کرتے ہیں۔ پھر بھی ان کے احساس عمل میں ترقی ہو رہی ہے۔ گویا دس
ہزار آدمیوں میں صرف سو دو سو آدمی پورا وقت خرچ کرتے ہیں باقی ہزاروں
محض معمولی توجہ کر سکتے ہیں۔ میں اس معمولی توجہ کو بھی آگے بڑھ کر غیر معمولی دیکھنے کا
یقین رکھتا ہوں۔ اور ایک سال کے اندر مجھکو بڑے بڑے نتائج کے ظاہر ہونے
کی امید ہے۔

میں نے اس عرصہ میں جو کچھ کام کیا ہے وہ تبلیغی اشتہارات تبلیغی ٹریکٹ۔
تبلیغی کتابوں کی صورت میں ہے جو لاگت کی قیمت پر دیے جاتے ہیں جو
مسلمان اس رسالہ کو پڑھ لینے کے بعد عمل کی طرف متوجہ ہوں ان کو لازم ہے کہ بقیہ تمام
لٹریچر دفتر حلقہ مشائخ دہلی سے قیمت سے منگائیں جو دو تین روپیہ میں سب کا سب
آجائے گا۔

ان کو یہ بھی چاہیے کہ آریہ پروپگنڈہ سے دل برداشتہ نہوں آریہ جس قدر میری
اور میرے اس رسالہ کی اور دیگر اشتہارات کی برائیاں کریں گے اور ہندو آریہ جماعتوں کو
میرے خلاف بھڑکائینگے اسی قدر میرے جوش و استقلال میں ترقی ہوگی اور میرے رفیق مستعدی کے ساتھ
اپنے کام کو ترقی دینگے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کام میں میری اور میرے سب رفیقوں کی مدد کرے آمین